بیت الحزن مین میرے جو یوسف کرم کرے | شادی کو بھی گذر ہو غم آباد کی طرف
جوش جنون ہے موسم گل کا ہوا اور شور | سودائی کھینچے جاتے ہین حداد کی طرف
دھوکا دیا ہے دام نے کس گل کی زلف کا | بلبل اشارے کرتی ہے صیاد کی طرف
شیرین بھی چاہتی تو اسے پیرزن تو کیا | خسرو نہ دیکھ سکتا تھا فرہاد کی طرف
آتش یہ وہ زمین ہے کہ جسمین شفیق مرا | سودا ہوا ہے میرے استاد کی طرف

باغ بادشاہ کا تھا ہی شب بھر فیروزہ کا گانا سنا اب وہ وقت آیا ہے کہ نے نواز زرین پوش چنگ زرین ہاتھ مین لیکر عشرت گاہ آسمان چہارم پر آیا سہیل بھی خدمت مین بادشاہ کی حاضر ہو گیا ایک گانون مین غلطہ ہوا دہائی دہائی و فریاد کی صدا ہر طرف سے آنے لگی بادشاہ نے سر اٹھا کے فرمایا کہ ای فیروزہ دریافت تو کرو کہ یہ کیا ہنگامہ ہے فیروزہ صحبت سے اٹھا دوڑا ہوا گیا گھبرایا ہوا آیا عرض کی کہ ای شہریار صمصام جنگ آزما کو کسی نے خبر دی وہ گانون مین آ گیا رعایا کو قتل کر رہا ہے سہیل زمیندار گھبرا کے اٹھا پاسبانون کو اشارہ کیا کہ وہ لوگ جو مسلمان ہو چکے ہین انکو خبر کرو اور سب سے کہو کہ وقت جانبازی ہے صمصام بدانجام برائے گرفتاری شاہ آیا ہے ہم اپنی جان دینے لگے پاسبانون نے دوڑ کے آوازین دین کہ ای اہل اسلام اپنے اپنے مکانو سے نکلو بادشاہ اسلام پر وقت پڑا ہے صمصام جنگ آزما فوج کو لیکر قریہ مین گھس آیا ہے بے گناہون کو قتل کر رہا ہے بادشاہ اور سہیل سوار ہوئے ہین جسکے کان مین یہ آواز پہونچی تلوار لیے ہوے مکان سے نکلا یہان بادشاہ سوار ہوے سہیل زمیندار ساتھ ہے نکلتے ہی جس سے سامنا ہوا اسکو واصل جہنم کیا کئی افسر بادشاہ کے ہاتھ سے مارے گئے کہ ایک طرف سے بلوہ ہوا پانچ ہزار جوان ننگی تلوارین ہاتھ مین لیے ہوے نمایان ہوے بادشاہ کے ساتھ لڑنے لگے بادشاہ نے جو پانچ ہزار جوان آمادۂ حرب و پیکار دیکھے اپنے نام کا نعرہ کیا۔ نعرۂ بادشاہ جمجاہ

ششم شاہ شاہان فریدون حشم | بہار گلستان کاؤس و جم | ہژبر دمان قاتل کافران

گل نخل بستان صاحبقران + سہیل زمیندار بھی ساتھ بادشاہ جمجاہ کے بجانباز کے
لڑ رہا ہو جسنے سامنا کیا اسکو نیزہ مار دیا یا تلوار کا ہاتھ مارا دو ٹکڑے کیے کئی پہلوان
سہیل نے بھی مارے یہ خبر ہرکاروں نے صمصام کو بھی پہونچائی کہ بادشاہ
پانچ ہزار جوانوں سے جنگ کر رہے ہیں صمصام کینہ اٹھکر اسی طرف چلا بادشاہ
جنگ رستمانہ کرتے ہوے آتے ہیں کہ نعرہ صمصام کی آواز کان میں آئی بادشاہ
نے للکارا کہ او نامرد ازلی ان غریبوں نے کیا لیا تھا کہ جنکو تو نے قتل کیا تو اگر ہیرون
قریہ آکر اُترتا ہر چند کہ فوج تیرے ساتھ بہت تھی مگر مین تنہا تیرے مقابلے مین
آتا جو کچھ گذرتی وہ ظاہر ہوتا صمصام نے ساتھ والوں کو منع کیا کہ غربا کو قتل نہ کرو
فوج والے جم کر کھڑے ہوے صمصام و بادشاہ سے مقابلہ ہوا صمصام نے
نیزہ مارا بادشاہ نے نیزے کو نیزے کی سنان پر لیا آپس مین نیزہ چلنے لگا بعد
تھوڑی دیر کے بادشاہ نے نیزہ صمصام کا کا نٹھا چھیڑ مارا کہ نیزہ ہاتھ سے صمصام
کے نکل گیا صمصام نے قبضے پر ہاتھ ڈالا کہا کہ ای بادشاہ تو نے بڑا غضب کیا کہ نیزہ
میرے ہاتھ سے نکالا کہ کل فوج نے میری دیکھا ہمیشہ سب پر غالب رہا ہون نے
اپنی عملداری مین کسی پہلوان کو رہنے نہین دیا اور جو رہا اُسکو اپنا شاگرد کیا یہ کہکے
بصد کبر و غرور تلوار کھینچی خبردار خبردار کہکے بادشاہ پر ہاتھ مارا بادشاہ نے
تلوار کو تلوار پر روکا جیسے ہی چاہا کہ تلوار مار کر پلٹون بادشاہ نے الجھاوے سے
ہاتھ نکالا خبردار خبردار کہکے ہاتھ تیغہ قمقام کا مار دیا صمصام نے سپر کو چہرے
کی پناہ کیا تلوار جو تڑپ کر گری ایر سپر کے ٹکڑے کیے سپر کو کاٹ کر تلوار جو گری خود
کو کاٹا سر اس کلہ اور جبڑے کو کاٹا تا بہ جگرگاہ پہونچی لاشہ جو صمصام جنگ آزما
کا گینڈے سے گرا گینڈا تو ایک جانب بھاگا فوج والوں نے جو افسر کو مردہ دیکھا
لینا لینا کہکر بادشاہ پر آپڑے بادشاہ اُن ہی پانچ ہزار جوانوں سے دولا کھہ کچھ
جا پڑے گنواروں کا بلوہ ہی لٹھ چل رہا ہو جسپر لٹھ مارا تلوار اُسکی ٹوٹی سر پھٹے
گھوڑے سے گرا اس طرح ہمراہیان صمصام پامال ہونے لگے مثل مشہور ہے

کہ لشکر بے امیر تکیہ بے فقیر فقیر بے پیر ترکش بے تیر کس کام کا چاہتے ہین بادشاہ
کو گرفتار کرلین بادشاہ ننگا نہ کڑ رہے ہین جو قریب آیا مارا گیا قلب فوج مین آکر
لڑ رہے ہین ہزار ہا افسرون کو تاک تاک کر مارا جب افسر مارے گئے پانچ ہزار
گنوارون نے دس بارہ ہزار جوان مار کر ڈال دیے لاشے زمین پر تڑپ رہے تھے
دریاے خون جاری ہوا آخر کار چند افسر رومال سے ہاتھ باندھ کر سامنے آئے عرض کی
کہ اے شہریار ہم جنگ سے عاجز ہوے امیدوار ہین کہ دامن مین پناہ دیجیے
آپ کے زیر سایۂ دامن دولت ہم لوگ بھی بسر کرین بادشاہ نے تلوار روکی ساتھ والون
کو منع کیا لاکھ سوار و پیدل بصدق دائرۂ اسلام مین آئے سہیل کسقدر خوش
ہے کہ پھولون نہین سماتا بادشاہ نے فرمایا کہ صمصام کے بیشے مین نامہ پہونچے
کہ خراج ہمارے پاس آئے اور جو خراج دینا نہ منظور کرے وہ آمادۂ حرب و پیکار
رہے بادشاہ نامہ لکھ رہے ہین کہ آسمان پر برق چمکی ملکہ سقناطیس و نوبہار و شکیبا
و گلگونہ و جمشید یہ سحر طراز و نیرنگ جادو و شمس فلک ہفت پیکر چونکہ
بادشاہ کا زخمی ہونا سُنا تھا تلاش کرتے ہوے آکر پہونچے بادشاہ کو سریر
جہانبانی پر پایا سب نے قدمبوسی کی بیشۂ صمصام مین ناکام پہلوان کہ صمصام
کی طرف سے حاکم تھا وہ حال سنتے ہی کانپ گیا خراج خدمت مین بادشاہ کی
بھیجا جواب لکھا کہ مین تابعدار ہون بدون قدمبوسی بصدق مسلمان ہوا بادشاہ
نے کل سرحد کا حاکم سہیل زمیندار کو کیا فرمایا کہ ہمنے تمکو بادشاہ بنایا سہیل
نے عرض کی کہ مین حضور کے ساتھ رہونگا میری یہی سلطنت ہے کہ زیارت سے
ہمیشہ مشرف رہون بادشاہ نے اسکے بھائی کو حاکم کیا سلطنت بنام سہیل
زمیندار قائم رہی ایک ہفتے مین بادشاہ جمجاہ نے اس اقلیم کی تسخیر کی جابجا
حاکم مقرر کیے خراج و باج مقرر کرکے شمس سے کہا کہ اے برادر اب ہم چاہتے ہین
کہ اپنے کو مقابلۂ ہفت پیکر مین پہونچائین شمس نے عرض کی کہ غلام کو بھی یہی
خواہش ہے کہ حضور کے ساتھ کدوکاوش کرے مگر تا بہ ہفت پیکر پہونچنا بہت دشوار ہے

ان لشکر کشی قصر عجائب مین کر رہا ہی کیا عجب ہو کہ طلسم کشا پر لشکر کشی کرے یہ
سولت و جلالت طلسم کشا کی ہو کہ مقابلے مین ہفت پیکر کے جائین اور اوس سے
مقابلہ کرین حضور یہان سے کوچ کرین شاید آپ ہی کے مقابلے مین ہفت پیکر
آئے نگر یہ غلام بخوبی بہ زور علم کہانت دریافت کر چکا ہو کہ ہفت پیکر کا مقابلہ
طلسم کشا ہی سے پڑیگا وقت پر آکے لڑیگا آیندہ جو مناسب ہو بادشاہ نے
ایک لاکھ پانچ ہزار کا لشکر و ساحران مذکور کو اپنے ساتھ لیکر طرف ہفت پیکر کے
کوچ کیا اس جلد کو حقیر اسی مقام پر تمام کرتا ہو آیندہ جلد سوم مین تحریر کرونگا
بادشاہ کوچ کرکے قریۂ سہیل سے چلتے ہین دیکھیے کہان پہونچین۔

## تقریظ چکیدۂ کلک جواہر سلک منشی اشتیاق حسین تخلص سہیل فرزند دلبند مصنف کتاب ہذا

بعد حمد کبریا و نعت اشرف انبیا و منقبت جناب حیدر کرار غیر فرار یہ حقیر سراپا
تقصیر کج مج زبان زلہ رباے خوان نعمت شاعران خدمت ناظرین والا تمکین
مین عرض رسا ہو کہ جناب قبلہ و کعبہ نے اس جلد دوم کو عجائب و غرائب سے
بھر دیا ہی وہ وہ داستانین لکھین کہ ناظرین والا تمکین پڑھکر نہایت خوش
ہونگے اور تیسری جلد مین جو کچھ قبلہ و کعبہ نے تجویز کیا ہی عرض نہین کر سکتا مقابلہ
ہفت پیکر اس عجائب و غرائب سے ہو کہ ناظرین عجائب و غرائب ہوشربا
کو فراموش کرین ماشاء اللہ کیا جودت طبع ہو کہ بعد طلسم ہوش ربا قلم اٹھایا
فتنۂ نور افشان تین جلدون مین ایسا لکھا کہ ناظرین پر واضح ہوا ہوگا عیاریان
بے نظیر لڑائیان با توقیر اسکے بعد اس کتاب کو جلد اول سے سلسل فرمایا ہے
جو داستان لکھی نایاب زمانہ بے سنا ہوا فسانہ عشق نئے طور کے مقابلے جرأت
و جلالت سے بھرے ہوے میری زبان نہین کہ مین اس کتاب کے اوصاف لکھون

میرے قبلہ وکعبہ ہیں ہر چند کہ برائی کو بھی بھلائی جانونگا مگر یہ چند فقرات میرے
ناظرین پر بروقت ملاحظہ اثر پذیر ہونگے آپ حضرات خود داد دینگے

## تاریخ طبعزاد مصنف کتاب در صنعت توشیح اگر از ہر مصرع یک یک حرف بگیرند تاریخ سنہ حال ہجری پیدا گردد

مجھے ساقیا جام عشرت پلا
خدا نے عجب فخر مجکو دیا
ہے اپنے دستور کا بھی خیال
جو لکھوں زبان صاف ہو باتمیز
قمر جلد ثالث بھی تحریر ہو

شراب مصفا کا دورہ ہوا
کہ جلد دوم کا بھی سامان ہوا
نہ ہو ناظرین کو بھی ہرگز ملال
اُسے اہل بینش کرینگے عزیز
اُسی طور کی صاف تقریر ہو

الحمد للہ کہ جلد دوم طلسم ہفت پیکر نول کشور پریس میں بماہ اپریل ۱۹۱۵ء طبع ہوئی

| نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| طلسم فتنہ نور افشان ۔ جلد اول | سے ر | ۵ ۔ جلد مطلع الانوار | سے ر پ |
| ” جلد دوم | ۸ سے ر | ۶ ۔ جلد خزینۃ الاسرار | صہ ر پ |
| ” جلد سوم | للعہ ر | ۷ ۔ جلد نور الانوار یعنی ترجمہ خورشید نامہ | صہ ر پ |
| لعل نامہ ۔ جلد اول دفتر ہشتم | ۳ عہ ر | ۸ ۔ جلد مشرق الانوار ترجمہ خورشید نامہ | صہ ر |
| ایضاً جلد دوم | ۱۲ عہ ر | ۹ ۔ جلد تفریح الاحرار ترجمہ معز الدین نامہ | ۸ سے ر |
| طلسم ہفت پیکر ۔ جلد اول | ۸ عہ ر پ | داستان امیر حمزہ باتصویر ۔ ہر چہار دفتر | |
| ” جلد دوم | ۱۲ عہ ر | مسلسل ہندسہ ترجمہ مولوی عبد اللہ ء | |
| ” جلد سوم | سے پ | نظر ثانی مولوی تصدق حسین | عہ ر |
| طلسم نوخیز جمشیدی ۔ جلد اول | ۸ عہ ر پ | الف لیلہ باتصویر ۔ دو کالم مین مشہور افسانہ | |
| ” جلد دوم | ۸ عہ ر پ | ایک ہزار و ایک رات کا عربی مین تھا اسکا | |
| ” جلد سوم | ۶ عہ ر پ | ترجمہ اُردو مین بعبارت دلچسپ مرغوب عالم | |
| طلسم خیال سکندری ۔ جلد اول | ۶ عہ ر | سیجانب مطبع اودھ اخبار منشی طوطا رام شایان | |
| ” جلد دوم | ۴ عہ ر | مرحوم نے کیا اور بہ مزید نظر ثانی مولوی محمد حامد علی | |
| ” جلد سوم | ۴ عہ ر | خان صاحب متخلص بہ حامد مع تصاویر طبع ہوا | عہ ر |
| طلسم زعفران زار ۔ جلد اول | ۱۲ عہ ر | فسانہ عجائب جلی قلم باتصویر بعبارت | |
| ” جلد دوم | ۸ عہ ر | رنگین و تمکین از مرزا رجب علی بیگ سرور | ۹ ر |
| ترجمہ بوستان خیال حسب تفصیل ذیل | | الف لیلہ باتصویر ۔ کامل ۔ ہر چہار جلد | |
| مصنفہ محمد تقی خان ۔ خیال دہلوی | | یکجائی کی ترجمہ مولانا محمد حامد علی خان صاحب | ۱۴ ر |
| ۱ ۔ جلد مہدی نامہ | للعہ پ | قصہ سندباد جہازی ۔ ماخوذ از قصہ الف لیلہ | ۲ ر |
| ۲ ۔ جلد ۔ دوحۃ الابصار موسوم بہ معز الدین نامہ | للعہ پ | کامروپ کا جادو اُردو ۔ | ۲ ر پ |
| ۳ ۔ جلد ۔ ضیاء الابصار موسوم بہ جمشید نامہ | ۴ سے ر | جادوئے تسخیر ۔ قصہ دلچسپ از نواب حیدر علی خان | ۴ عہ ر |
| ۴ ۔ جلد شمس النہار یعنی ترجمہ خورشید نامہ | للعہ ر | فسانہ عجائب جلی قلم باتصویر ۔ کاغذ سفید | ۹ ر پ |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| فسانہ عجائب متوسط قلم - از مرزا رجب علی بیگ سرور مرحوم | ۶/- |
| ایضاً - بلا تصویر خفی قلم حسب مراتب بالا | ۳/ |
| سروش سخن با تصویر - بجواب فسانہ عجائب از سید فخر الدین حسین مودودی | ۵ر۳ ما |
| ایضاً - بلا تصویر حسب مراتب بالا | ۴ر۳ ما |
| طلسم حیرت - افسانہ دلچسپ از منشی جعفر علی تخلص شیون | ۵/ |
| باغ و بہار - معروف بہ قصہ چہار درویش با تصویر - | ۳/ |
| ایضاً - بلا تصویر حسب مراتب بالا | ۳/ |
| طلسم فصاحت - قصہ عجیب و غریب از سید محمد حسین جاہ مرحوم | ۹/ |
| آرائش محفل - قصہ حاتم طائی با تصویر از سید حیدر بخش | ۲ر۶ ما |
| ایضاً - بلا تصویر حسب مراتب بالا | ۵/ |
| مقتول جفا - معروف بہ فسانہ غم آمود از حافظ امیر الدین - | ۱ر۶ ما |
| نوطرز مرصع - از محمد عوض | ۱ر۶ ما |
| بستان حکمت - اردو ترجمہ انوار سہیلی مترجمہ فقیر محمد خان | عہ/ |
| سیراب باغ - از میر محمد علی تلق مرحوم و مغفور | ۳ر۶ ما |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| فسانہ دلپذیر - مصنفہ منشی احمد علی خان نائب دلچسپ فصیح و بلیغ کلام مرصع رزم بزم دونوں عمدہ - | ۸/ |
| فسانہ جمیل - مترجمہ منشی حامد حسین | ۴/ |
| قصہ سیاہ پوش - از عنایت اللہ تخلص قیس | ۶ ما |
| فسانہ معقول - از سید غلام حیدر خان بہادر | ۸ر۳ ما |
| فسانہ دلفریب - از منشی فدا علی عیش عرف اچھے صاف | ۵/ |
| قصہ زاہد شمسی - مصنفہ شیخ برہان الدین احمد | ۱/ |
| سنگاسن بتیسی | ۳ر۶ ما |
| ناٹک نل دمنتی - مولفہ منشی بنایک پرشاد | ۲ر۹ ما |
| قصہ موتی و نیولہ | ۹ ما |
| بیتال پچیسی با تصویر - قصہ مشہور | ۳/ |
| گل بکاؤلی - از منشی نہال چند | ۳/ |
| طوطا کہانی با تصویر - مصنفہ سید حیدر بخش متخلص بہ حیدر | ۲ر۶ ما |
| قصہ گل صنوبر - از منشی پیم چند | ۱ر۶ ما |
| ایک روسی زمیندار کا قصہ - مترجمہ مسٹر ہنری فانشوم صاحب | ۵/ |
| نورتن - قصہ مشہور از محمد بخش صاحب مہجور | ۸ر۹ ما |
| قصہ اگر گل - قصہ مشہور | ۲/ |
| سیر مقبول - از سید غلام حیدر خان بہادر | ۹/ |